**دانتوں کے درد کا عمل** اسی تعویذ کو لکھ کر دانتوں کے نیچے رکھے۔ ایھا العرس المغروس

بسکن بقدرۃ الذی اسکن المقدس

**برائے بواسیر** اتوار کے دن صبح کے وقت یہ تعویذ لکھے اور زوال کے بعد مریض کی کمر میں باندھے۔



تعویذ یہ ہے۔

**برائے دفع مسان** کوری چار ٹھیکری لیوے اور ہر ایک پر یہ نقش اصحاب کہف لکھے پھر چاروں میں ہر ایک کو کوئلوں سے پُر کرے ان میں آگ دیوے جب خوب گرم ہو جائیں ہر ایک کو بچہ کی چارپائی کے ایک پایہ کے نیچے رکھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠٣٠ | ١٣٢٢ | ١٠١٠ | ١٠٣٩ |
| ١٠١٣ | ١٠٣٣ | ١٠٣٣ | ١٠٢٢ |
| ١٠١٩ | ١٠١٦ | ١٠٢٠ | ١٠٢٩ |
| ١٠١٨ | ١٠٢٨ | ١٠٣٨ | ١٠١٩ |

تعویذ یہ ہے۔





**برائے دفع طحال** پنڈول کی ایک ڈلی لیوے اور اس پر قل ہو اللہ پوری تین یا پانچ مرتبہ پڑھ کر تیار رکھے پھر لکھے ہوئے نقش کو لکھ کر مریض کی ہتھیلی پر رکھے اور اس پر پنڈول کی ڈلی رکھے اور اس پر لوبان جلائے بعد دوسرا آدمی مریض کی تلی کی جگہ پکڑے رہے۔

**برائے آسیب** جس قسم کا بھی ہو کپڑے کے ایک ٹکڑے کو ہلدی میں رنگ کر چالیس فتیلہ بنا لیوے اور ایک فتیلہ کو ایک دن رات اس مکان میں روشن کرے جس میں آسیب زدہ ہو اس کے بعد ۴۰ دن تک ایک ایک فتیلہ کو ہر رات اس مکان میں روشن کرتا ہے آسیب دفع ہوگا۔

**برائے آسیب** قل اعوذ برب الناس پوری سورت کو بغیر ناس کے س کے سات مرتبہ پڑھ کر کڑوے تیل پر دم کرے اور آسیب زدہ کے کانوں۔ ناک اور بیسوں ناخن پر لگاوے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

**مرض ہے یا آسیب یا سحر معلوم کرنیکا طریقہ** مریض کا ایسا کپڑا لیوے جس میں اس نے رات گذاری ہو پہلے اس کو گز سے ناپ لیوے اور پیمائش

**برائے دفع خفقان** سورۃ لایلاف چینی کی طشتری پر لکھ کر پلانا بہت مفید ہے۔

**برائے عرق النساء** نابالغ لڑکی کے ایک ہاتھ سے ایک پچھلی کتوا کر اس کو دھو ڈالیں پھر گنڈہ بنا کر آیت جو آگے لکھی جاتی ہے اس کو ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ دیوے اور اسی طرح سات مرتبہ میں سات گرہ دے کر گنڈا تیار کرکے بائیں بازو پر مرد صواد دے انشاء اللہ شفا ہوگی۔ آیت یہ ہے۔ وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۔

**برائے عرق النساء** درد کی جگہ لکھ کر باندھے۔ اَيَّتُهَا الْعِرْقُ النَّابِتُ فِي الْجِسْمِ الَّذِيْ يَمُوْتُ مُتْ مُتْ مُتْ بِاِذْنِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ ۔

**بچوں کے رونے کی بیماری** وَجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ أَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ وَاَنْتُمْ سَامِدُوْنَ کو لکھے اور بچہ کی والدہ کے دودھ میں گھول کر بچہ کو پلائے۔

**پھوڑے پھنسی دنبل اور دیگر زخموں کے لئے** سورۃ مرسلات لکھ کر گلے میں لٹکانا باعث صحت ہوگا۔ انشاء اللہ



**سحر مدفون کا نکالنا** سورۃ کوثر کے مسلسل روزانہ پڑھنے سے اگر گھر میں جادو گڑا ہوا ہو اور اس کی جگہ معلوم نہ ہو۔ معلوم ہو جائے گا کہ فلاں جگہ دفن ہے۔

**دنبل وغیرہ کے لئے** تین مرتبہ سورۃ فاتحہ اور آیت وَفِيْ الْجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيْضٌ وَّحُمْرٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهَا وَغَرَابِيْبُ سُوْدٌ پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

**برائے ورم عانہ** پیڑو کا ورم جس کو وابو کہتے ہیں۔ ورم کے مقام پر یہ دائرہ لکھیں اور چالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں ہر دائرے پر دم کریں۔ تین یوم کی جھاڑ سے شفا ہو جائے گی۔

دائرہ یہ ہے۔



**برائے دفع چیچک** اگر اس آیت کا تعویذ گلے میں رکھے گا ہرگز نہ نکلے گی۔ اگر نکل آئے تعویذ کو دھو کر پلائے بفضلہٖ جلد شفا ہوگی۔

آیت کریمہ بَلْ اِيَّاهُ تَدْعُوْنَ فَيَكْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَيْهِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِكُوْنَ ط

## باب ۵ ۔ متفرق عملیات ۔ قضائے حاجات

## دشمن سے حفاظت ۔ چور کا پتہ لگانا وغیرہ

**برائے رہائی از جیل خانہ** قیدیوں کے نیچے کی مٹی اور جیل خانہ کی رتی لیوے ۔ اور دونوں کو ملا کر ٹکیاں بنالیوے ۔ ان ٹکیوں پر پیر کے دن بحساب ابجد نماز صبح کے بعد الف سے طا تک لکھے اور قیدی ان کو اپنے بازو پر لٹکا وے ۔ انشاء اللہ جلدی رہائی پاوے ۔

**چور معلوم کرنے کا عمل** چوری کا جن پر شبہ ہو ان کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ پر لکھ کر گیہوں کے آٹے میں گولے بنائیں اور ایک طشت پانی سے بھر لیں اور اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر ان گولوں کو پانی میں ڈالیں ۔ چور کے نام کا گولہ اوپر آ جائے گا ۔ اور باقی غرق ہو جائیں گے ۔ لیکن حضرت شاہ ولی اللہ صاحب نے القول الجمیل میں فرمایا ہے کہ اس قسم کے اعمال پر یقین کا درجہ نہ رکھے ۔ اور خواہ مخواہ متہم شخص سے نہ الجھے اگرچہ اس کا نام بھی عمل میں نکل آئے ۔ اس لئے کہ معاملہ حقوق العباد کا ہے اور یہ اعمال ظنی ہیں قطعی اور یقینی نہیں ۔



**برائے نیش تتیا** نو بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پھر دسویں مرتبہ زمین پر تھوک دیوے اور اس کے لعاب میں مٹی ملا کر جس جگہ پر جانور نے کاٹا ہو ملے ۔

**برائے خلاصی از قرض** سورۃ اذا جاء نصر اللہ تمام کو چالیس مرتبہ بعد نماز فجر پڑھنا پابندی سے مجرب ہے ۔

**دشمن یا بادشاہ کا خوف ہو** یعنی ان سے تکلیف پہنچی ہو ۔ یا پہنچنے کا خطرہ ہو تو یہ عمل جو کہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی سے بطریق حضرت شیخ عبد القادر گیلانی رحمۃ اللہ علیہ منقول ہے کرے ۔ بعد نماز تہجد ۱۱ سو مرتبہ آیت کریمہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھے اور اول و آخر اس آیت پڑھنے کے ۱۱۔۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا کرے ۔ طہارت ۔ مکان و جسم حفظ مکان و زمان شرط ہے ۔

**عمل برائے دفع دشمنان** بعد نماز عشاء دو رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فیل سات مرتبہ پڑھے سلام پھیرنے کے بعد پڑھے ۔ فَعَنَتِ الْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ کو ظُلْمًا تک چالیس مرتبہ انشاء اللہ دشمن چلا جائے گا ۔

**برائے بند نمودن مار** یعنی سانپ کو کیل دینا جس سے وہ حرکت نہ کر سکے ۔ جن کنکریوں پر پانی نہ لگا ہو ۔

اس پر سات مرتبہ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا - پڑھ کر دم کرے
اور سانپ پہلے سے وہ اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکے گا

**دشمن کی تباہی کے لئے** آخر ماہ میں جمعہ کے دن پچاس تنکے مسجد کی جھاڑو یا کوڑے سے لیوے اور کچھ مٹی اجاڑ جگہ کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مسجد کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مکان کی لاکر ہر تنکہ پر پچاس پچاس بار الم ترکیف پڑھ کر دم کرے اور سب کو جلا دے راکھ دشمن کے مکان میں ڈال دے برباد ہو جائے گا۔

**صلوٰۃ قضائے حاجات** چار رکعت آدھی رات گذرنے پر اس طریقہ سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ایک سو مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ سو مرتبہ اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ سو مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ سو مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیر دے اور تین قدم پیچھے چلے داہنا قدم اٹھائے اور پھر سات سو مرتبہ کہے رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ لوٹ کر اپنی جگہ واپس آجائے اور سجدہ کرے اس میں اپنی ضرورت حق تعالےٰ سے عرض کرے انشاء اللہ پوری ہوگی۔

**دفع دشمن** اگر کسی شخص کا کوئی دشمن ایسا ہو جس کا قتل شرعاً ... ہو اس کے لئے یہ عمل کرے عمل جاری یا بند پانی کے



پاس ہونا چاہئے پاک جگہ میں بیٹھ کر سورۂ یٰسین کو ۴۱ مرتبہ اس طرح پڑھے کہ سامنے ایک کچی اینٹ رکھ لیوے جب ایک مرتبہ سورہ مذکورہ پڑھ لے اس اینٹ پر ایک لکیر کھینچ دے اسی طرح ۴۱ مرتبہ سورت پڑھ کر پوری کرے پھر قبلہ کی طرف منہ کر کے دشمن کی ہلاکت اور تباہی کی نیت سے وہ اینٹ اس پانی میں پھینک دے۔ دشمن ہلاک یا برباد ہوگا یا عہدہ سے معزول ہو جائے گا۔

**برائے حل مشکلات** سورۂ قریش یعنی لایلاف کو طاعت سے ستر بار روزانہ پڑھے انشاء اللہ مشکل حل ہوگی اور حل مشکلات کے لئے اسم ذات اللہ کو چار ہزار پانچسو مرتبہ ہر رات میں ۲ دفعہ پڑھنا اکسیر ہے۔

**برائے حصول حاجات** ہر روز ایک وقت مقرر کر کے سو مرتبہ پڑھتا رہے۔ اَللّٰهُمَّ يَا رَبَّ الْاَرْبَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُسَهِّلَ الصِّعَابِ وَيَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَا رَبِّ وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَيْكَ يَا رَبِّ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ
انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

**وقت دخول در شہر جدید** رَبِّ اَنْزِلْنِيْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ نئے شہر میں داخل ہوتے

وقت پڑھے سفر میں کامیاب ہوگا۔

## برائے حصول جمیع حاجات

اس ترکیب خواندن الحمد ہر مشکل اور ہر مہم کے لئے الحمد شریف چالیس بار روزانہ پڑھنا مجرب ہے لیکن فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس ترکیب سے پڑھنا عظیم تاثیر رکھتا ہے۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لفظ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کو دو مرتبہ کہے اور اس موقع پر مقصد کا خیال کرے پھر سورت مذکورہ کو پوری کرے۔ جب وَلَا الضَّآلِّیْنَ پر پہنچے تین مرتبہ آمین کہے۔

## دشمن کی خرابی کیلئے

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ایک روٹی پر حروف تسعہ (نو حروف) ابجد کے حروف میں سے الف سے لے کر طی تک لکھے اور اس روٹی کے پانچ ٹکڑے کرے اور پانچ کتوں کو کھلائے۔ کھلاتے وقت کہے ابن فلاں کا گوشت کھاؤ اور اس کو ٹکڑے ٹکڑے کرو اس عمل سے دشمن کا پیچھا چھوٹ جائے گا۔

## برائے قضائے حاجات

ظہر کے وقت تین سو تیرہ مرتبہ پڑھا کرے ان شاء اللہ ضرورت پوری ہوگی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ، اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی مُحَمَّدٍ حَبِیْبِکَ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحُبِّکَ لَهٗ وَبِحُبِّهٖ لَکَ وَرَسُوْلِکَ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ



## غیبت سے محفوظ رہنے کے لئے

مجلس میں بیٹھتے وقت اور مجلس سے اٹھتے وقت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ ۔ پڑھے غیبت کرنے اور کئے جانے سے محفوظ رہے گا۔ اور اس پر ایک فرشتہ غیبت سے حفاظت کرنے کے لئے منجانب اللہ مامور ہو جائے گا۔

## برائے دریافت دزد

اگر کسی کے چوری ہو جائے اور اس کا چور معلوم نہ ہو تو عامل دس مرتبہ درود شریف شکرف پر پڑھ کر اپنی ران پر ملے اور چالیس بار ان اسماء کو استرہ پر پڑھ کر اپنی ران کے بال مونڈے چور کے سر کے تمام بال خود بخود اتر جائیں گے عجیب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ عَلِیْقُ مَلِیْقُ بَدِیْقُ بَدِیْقُ حَیٌّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَعَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰهِ

## خواص آیت قطب

آیت قطب یہ ہے۔ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ ... بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

عاملوں نے آیت قطب کی پچیس خاصیتیں بیان کی ہیں۔

۱- اول یہ کہ جو شخص بعد فجر ہر دن چالیس مرتبہ پڑھے گا جو کچھ حق تعالیٰ سے مانگے گا پائے گا۔

۲- جس کو بادشاہ یا حاکم سے ایسا کوئی کام ہووے کہ جس کا ہونا مشکل ہو اس آیت کو دو رکعت پڑھ کر تین مرتبہ پڑھے اور مصلے پر اسی جگہ دعا مانگے۔

دور ہوگا۔ ۳۔ آسیب زدہ کے بائیں کان میں یہ آیت دم کی جائے ۔ تو آسیب دور ہوگا۔

۴۔ جس کو بچھو نے کاٹ لیا ہو۔ اس کے داہنے کان میں دم کرے صحت پائے۔

۵۔ جو شخص جنگ میں اس آیت کو تیرہ یا پندرہ مرتبہ پڑھے گا۔ دشمن پر غلبہ پائے گا۔

۶۔ جو کہ چار مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر پر دم کرے گا۔ اس کا دشمن خانہ خراب ہوگا۔

۷۔ غالب دشمن کے سامنے اگر اس آیت کو بارہ مرتبہ پڑھے دشمن تابعدار ہوگا۔

۸۔ جو شخص اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر کسی مجلس میں جائے گا۔ محفل والے اس کی تعظیم کریں گے۔

۹۔ نو درم شہد اور دس درم لونگوں پر دم کر کے استعمال کریگا قوت جسمانی زیادہ ہوگی۔

۱۰۔ جو شخص اس آیت کو روزانہ ہزار مرتبہ پڑھے گا۔ روزی فراخ ہوگی اور غیب سے پہنچے گی۔

۱۱۔ اگر گھوڑا چلنے میں سستی ظاہر کرے اس پر سورہ ہذا تین مرتبہ پڑھے

بیاض مذکورہ میں پچیس خواص میں سے صرف گیارہ بیان کئے گئے ہیں۔ باقی سینہ بسینہ محفوظ رکھے گئے ہیں۔ اس لئے کہ بعض اعمال میں کرنے والے



کی جان کا خطرہ ہوتا ہے۔ سورۂ فاتحہ پڑھنے کی ترکیب برائے حل مشکلات دنیاوی مقاصد کے لئے جنوب اور دینی مقاصد کے لئے قبلہ رو ہو کر سات دن تک اس طرح پڑھے صرف الحمد للہ رب العالمین اتوار کے دن پانسو دو مرتبہ اور آمین سو مرتبہ الرحمن الرحیم پیر کے دن ۵۰۶ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔ منگل کے دن مالک یوم الدین دو سو گیارہ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ بدھ کے دن۔ ایاک نعبد وایاک نستعین آٹھ سو چھتیس مرتبہ اور آمین سو مرتبہ جمعرات کے دن اہدنا الصراط المستقیم دس سو چالیس مرتبہ اور آمین سو مرتبہ جمعہ کے دن۔ صراط الذین انعمت علیہم ایک ہزار ایک سو تیرہ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ ہفتہ کے دن۔ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین چار ہزار ستر مرتبہ آمین سو مرتبہ۔ بفضلہ تعالیٰ مرادیں پوری ہونگی۔

## برائے دریافت دزد

ترنج کے پتے لا کر ہر ایک پتہ پر اس آیت کریمہ کو لکھے اور جن افراد پر شبہ ہو ان کے نام اس آیت کے نیچے لکھے اور آگ میں جلا دے۔ چور کے پیٹ میں درد ہوگا۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَلسَّارِقُ وَالسَّارِقَۃُ فَاقْطَعُوْٓا اَیْدِیَہُمَا جَزَآءً بِمَا کَسَبَا نَکَالًا مِّنَ اللّٰہِ

## نماز برائے قضائے حاجات

ظالموں کے شر سے نجات پانے اور حاجات کے پورا ہونے کے لئے بہت مؤثر ہے۔ چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد قل اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ سے بغیر

عمل ذکر کیا گیا لیکن بیاض

احمد صاحب بریلوی رحمتہ اللہ علیہ سے منقول ہے۔

میں احتیاطاً آیات نہیں لکھی گئیں۔

## برائے قبولیت دعا و مکاشفات وحصول شدن حاجات وبرائے حفظ جسم از آلام وتسخیر عوام

دعا کی قبولیت و مکاشفات ومناجات اور صوروزیادی بآسانی انجام پانے کے لیے آدھی رات کے وقت یہ دس اسماء الٰہی جل شانہٗ پڑھے المحیط العالم الربّ۔ الرشید۔ الحسیبُ۔ الفعّال۔ الخلاق۔ الباری الخالق۔ المصوّر

## برائے قضائے حاجات

روزانہ گیارہ نقش اس (حم ۱۲۵ حم ۱۱۱۱۱) شکل کے لکھ کر جاری پانی میں ڈالے۔

## برائے قضائے حاجات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم طیا مؤنسی کل وحید ویا صاحب کل غریب ویا ظاہر کل ملام ویا شاھد کل نجوی ویا منتہی الشکل ویا مستعد الغرفی ویا صاحبی فی شدتی ویا ولی فی نعمتی ویا غیاثی فی کربتی ویا مونسی فی وحشتی۔ ابعث الی موسنا یونسی ویکشف عورتی وآمن روعتی یاکریم ط

اس کا ورد رکھنا ہر مشکل کے لئے اکسیر ہے



## برائے گرفتاری سارق

نابالغ لڑکے یا لڑکی کی دونوں ہتھیلیوں پر تیل میں سیاہی ملاکر مل دیویں پھر یہ عزیمت جزیاش کے دونوں پر علیحدہ علیحدہ پڑھ کر ایک ایک دانہ اس بچے کے مارے۔ اور بچے سے کہے کہ وہ ہتھیلی پر سیاہی میں نظر جماکر دیکھتا رہے۔ تھوڑی دیر کے بعد ہتھیلی میں چور کی صورت صاف دکھائی دے گی۔ وہ عزیمت یہ ہے۔ عزمت علیکم فتحون فتحون فتحون حبیکٌ حبیکٌ۔ حبیکٌ۔ شقیعًا۔ شفیعًا۔ شقیعًا۔ عطیشًا عطیشًا عطیشًا۔ سرودًا۔ سرودًا۔ سرودًا۔ قدورًا۔ قدورًا۔ قدورًا کُدرٌ مہلًا۔ سہلًا۔ سہلًا۔ نہلًا۔ نہلًا۔ نہلًا۔ احضروا من جانب المشارق والمغارب۔ بحق سلیمان ابن داؤد علیہ السلام

## برائے حفظ قرآن

ایک طشتری پر لکھے۔ الرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ سے یہیں تک ولا تعرف بہ لسانک سے ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَهٗ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ تک اس کے بعد طشتری کو زمزم سے دھو کر بچے کو پلائے قوت حافظہ بڑھ جائے گی۔

## سمندر میں تلاطم کے وقت

سورۂ قلم یعنی اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ پڑھے انشاء اللہ طوفان ختم ہو جائے گا۔

## برائے دفع شر عدو

میرے مخلص دوستوں میں ایک شخص ایک ظالم ہمسایہ سے جو شاہی امرا میں سے تھا۔ بہت پریشان تھا۔ اس نے عاجز ہو کر خودکشی کرنے کا ارادہ کرتا تھا اس نے مجھ سے شکایت کی میں نے اس کو بتلایا کہ روزانہ ایک ہزار مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰہُ نِعْمَ الْوَکِیْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھا کرو اور اپنے بچوں اور تمام متعلقین کو پڑھنے کی ہدایت کر۔ اس نے اس پر عمل کیا چند روز بعد اللہ تعالیٰ نے اس کو اس ظالم کے شر سے نجات دیدی۔ بارہا کا مجرب ہے

## نامردی دور کرنے کا عمل

جو شخص عورت سے مجامعت پر قادر نہ ہو ایک پاک صاف برتن پر سورۂ بیّنہ یعنی لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا پوری اس طرح لکھے کہ کوئی حرف مٹنے نہ پائے پھر اس کو پانی سے دھو کر پی لے تین دن متواتر ایسا کرنے سے پورا فائدہ ہوگا۔

## موذی جانوروں سے گھر کی حفاظت

جو شخص ایک طشت میں سورۂ قمر یعنی اِقْتَرَبَتِ السَّاعَۃُ لکھے اور اس کو کنویں کے پانی سے دھو کر گھر میں چھڑکے گھر سے موذی جانور سانپ بچھو وغیرہ وہاں سے بھاگ جاویں گے۔

## دفع مضرت اعدا کیلئے

لَا تَخَفْ اِنَّکَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ۔ لَا تَخَفْ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ



وَلَا تَخَفْ دَرَکًا وَّلَا تَخْشٰی۔ لَا تَخَفْ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی۔ لَا تَخَافَا اِنَّنِیْ مَعَکُمَا اَسْمَعُ وَاَرٰی ان پانچوں آیتوں کا مجموعہ اعداد دس ہزار چار سو ستر ہے۔ ان کا نقش بنا کر جس طرح ممکن ہو دشمن کو کھلاوے۔

## برائے دفع اعدا

جو شخص کسی دشمن سے خائف ہو اس آیت مبارک کُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَھَا اللّٰہُ۔ الخ کے اعداد بحساب ابجد نکالے اور اس کے اعداد کے موافق پڑھے انشاء اللہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اعداد کا مجموعہ ۲۰۹۴ ہے۔

## دشمن کی زبان بندی کیلئے

قَالَ رَجُلٰنِ مِنَ الَّذِیْنَ یَخَافُوْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْھِمَا ... وَاِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ تک پڑھے دشمن کی زبان بندی میں بڑا دخل ہے۔

## دشمن سے حفاظت کے لئے

وَتِلْکَ حُجَّتُنَآ اٰتَیْنٰھَآ اِبْرٰھِیْمَ عَلٰی قَوْمِہٖ سے مِنْ عِبَادِہٖ تک لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ دشمن پر خصومت میں غالب رہے گا۔ اور جو شخص کسی عہدہ سے معزول ہو گیا ہو۔ اس آیت کا ورد اس کے لئے بھی بہت مفید ہے۔

(ترکیب آیۃ الکرسی)

## برائے قضائے حاجات وحل مشکلات

ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی کا وظیفہ اس طرح پڑھے کہ اس میں دس جملہ ہیں ہر جملہ پر ہاتھوں کی انگلیاں اس طرح بند کرے۔ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ پہلے وقف پر دائیں ہاتھ کی خنصر بند کرے

## صلوٰۃ تنجینا برائے دفع فتنہ وطوفان سمندر و برائے زیارت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وبرائے مغفرت اہل قبور

مولوی محمد رمضان صاحب نے کتاب معدن میں ایک بزرگ سے نقل کی ہے کہ ایک کشتی میں بہت سے آدمی سوار تھے کہ ہر طرف سے تند ہوا چلی اور دریا موجزن ہوا اور طوفان آیا لوگ مضطر ہوئے غرق کے خوف سے اسی حال میں ایک شخص ان میں سے سو گیا اور خواب میں حضرت سرور عالم کی زیارت کی۔ دراں حالیکہ سکھاتے تھے اس کو درود واسطے دفع فتنہ کے اور فرمایا کہ سکھا اپنے احباب کو تاکہ ہزار بار اس کو پڑھیں۔ پس سکھایا اس نے لوگوں کو ہنوز تین سو بار پڑھا تھا کہ مہلکہ سے نجات پائی اور وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

ایضاً برائے زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم۔ اکثر بزرگوں سے منقول ہے کہ جو کوئی ورد رکھے اس درود شریف کا تو نصیب ہو اس کو زیارت جمال حضرت صلعم اور حاضر ہو آپ کی مجلس میں۔



دیگر دقائق الثنی میں لکھا ہے کہ جو کوئی پڑھے اس درود کو قبرستان میں روا تین بار مردے وہاں کے مغفور ہوں درود یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰى قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِي الْقُبُوْرِ

## درود شریف برائے زیارت آنحضرت صلعم

زیارت آنحضرت صلعم کیلئے شب جمعہ کو بعد از غسل عطر لگائے اور لوبان جلائے اور یہ درود ایک سو گیارہ بار پڑھے اور اسی حالت میں سو رہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِجَلَالِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ اَنْ تُرِيَنِيْ وَجْهَ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ فِيْ مَنَامِيْ هٰذِهٖ رُؤْيَةً حَتّٰى تَقَرَّ بِهَا عَيْنِيْ وَتُفَرِّحَ بِهَا قَلْبِيْ وَتَشْرَحَ بِهَا صَدْرِيْ وَتَلُمَّ بِهَا شَمْلِيْ وَتَجْمَعَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِي الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى وَلَا تُفَرِّقْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهٗ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

دیگر فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو کوئی پڑھے ... کر باوضو بعد از نماز عشاء اور پڑھتے پڑھتے سو جاوے پس تحقیق دیکھے

محمد کو اللّٰھُمَّ رَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَالشَّھْرِ الْحَرَامِ وَالرُّکْنِ وَالْمَقَامِ بَلِّغْ رُوْحَ مُحَمَّدٍ مِنِّی السَّلَامَ۔ دیگر۔ حضرت ابو سعید ابو الخیر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جو شخص جمعرات کو بعد غسل لباس پاکیزہ پہن کر عطر مل کر پھول و شیرینی پر فاتحہ حضرت رسول صلعم کی دے۔ اور اکتالیس بار یہ اشعار پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جمال باکمال مصطفوی صلعم کی زیارت سے مشرف ہو۔

### قطعہ

نسیما جانب کوئے گذر کن — بگو آں نازنین شمشاد مارا
بہ تشریف قدوم خود زمانہ — مشرف کن خراب آباد مارا
کہ بے تشریف تو اسباب شادی — نشاید خاطر ناشاد مارا

ایضاً شب جمعہ کو دو رکعت نفل پڑھے ہر رکعت میں آیۃ الکرسی ایک بار اور اخلاص گیارہ بار اور بعد سلام کے اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ ہزار بار پڑھے یہاں تک کہ سو جائے پس زیارت ہو آنحضرت صلعم کی۔ دیگر۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ چھ رکعت نماز بدو سلام پڑھے رکعت اول میں سورہ فاتحہ ایک بار اور والشمس سات بار دوسری رکعت میں فاتحہ ایک بار اور واللیل سات مرتبہ تیسری رکعت میں فاتحہ ایک بار اور والضحیٰ سات بار چوتھی رکعت میں فاتحہ ایک بار الم نشرح سات بار پانچویں رکعت میں فاتحہ ایک بار اور والتین سات بار چھٹی رکعت میں فاتحہ ایک بار انا انزلناہ سات بار پڑھے اور دعا کرے اور سو رہے۔ انشاء اللہ جس کی زیارت چاہے میسر ہو۔



## نوع دیگر

برائے زیارت حضور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس نے مجھے دیکھا ایمان کے ساتھ حرام ہوئی اس پر دوزخ اور مجھ کو خواب میں دیکھنا بمنزلہ بیداری کے دیکھنے کے ہے کیونکہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا۔ امام عمرو بن حفص کو محمد بن عبداللہ تمیمی نے اپنی وفات کے وقت یہ نماز تعلیم کی۔ اور فرمایا کہ میں نے خانہ کعبہ کے قریب خضرؑ سے سیکھی تھی یعنی بعد از نماز مغرب تا عشاء نفل پڑھتا ہے۔ ہر رکعت میں بعد از فاتحہ تین تین بار قل ہو اللہ پڑھے۔ اور بعد از نماز عشاء دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد از فاتحہ سات بار قل ہو اللہ اور بعد از سلام سات بار درود شریف اور اسی قدر تمجید بعدہ ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھے۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَ رَحِیْمَھُمَا یَا اِلٰہَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ۔ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ پھر پاک جگہ پہلوئے راست پر رو بقبلہ درود پڑھتا ہوا سو رہے بفضل اللہ زیارت میسر ہو۔

ایضاً رات کو یہ دعا تین بار پڑھ کر سو رہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّکْنِ وَالْمَقَامِ وَرَبَّ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ بِحَقِّ کُلِّ اٰیَۃٍ اَنْزَلْتَہٗ فِیْ شَھْرِ رَمَضَانَ بَلِّغْ رُوْحَ مُحَمَّدٍ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ مِنِّیْ تَحِیَّۃً وَّسَلَامًا یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

دیگر۔ اگر کوئی حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کی زیارت

کرنا چاہے یا بیت ارواح مومنین سے ملاقات چاہے۔ تو چاہے کہ شہر کے باہر کنارۂ
دریا پر جا کر غسل کرے پھر سر برہنہ کر کے دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھ کر دو رکعت بہ
نیت صلوٰۃ الارواح پڑھے اول میں بعد از فاتحہ اکیس بار قل ھو اللہ و دوسری میں
اکیس بار معوذتین اور بعد سلام سجدے میں تین بار اشفی اشفی اشفی کہے پھر
سات ہزار بار پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ اشفو
یا اللہ پھر منہ آسمان کی طرف کر کے چند قدم آگے پیچھے اور دائیں بائیں جاوے
لیکن قبلہ سے رخ نہ پھیرے اور آنکھیں بند کرکے پس دیدار محمد مصطفےٰ صلی اللہ
علیہ وسلم برائی العین مشاہدہ ہو وارواح طیبہ سے ملاقات ہو پھر جو چاہے حاجت
طلب کرے اور یہ معمول حضرت محمد غوث گوالیاری کا ہے پھر یہ مناجات مع
درود بیجات پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ الٰہی آنچہ مذکردم
دانستم خطا کردم ببخش بحق لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ و
صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔



# عملیات مجربہ اصلی قلمی بیاض محمدی

## خواص و اسناد چہل کاف معمول مشائخ

**طریقہ ادائے زکوٰۃ** نوچندی جمعرات کے روز روزہ رکھے اور غسل کرکے نئے پاک صاف دھلے ہوئے کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے رات کے وقت جمعہ کی شب میں نماز عشاء کے بعد تازہ وضو کرکے دوگانہ تحیۃ الوضو ادا کرے۔ سلام اور دعا کے بعد وظیفہ چہل کاف شروع کرے۔ ایک ہزار ایک سو بار مرتبہ (۱۱۰۰) مع اول و آخر درود شریف دس دس بار ایک ہی مجلس میں پڑھے۔ یا زیادہ دنوں پر مساوی تقسیم کرکے پڑھے مگر وقت اور جگہ کا تعین لازمی ہے زکوٰۃ ادا ہو جائے گی پھر روزانہ سات مرتبہ بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ بعد زکوٰۃ ہر کام کے لئے سات مرتبہ پڑھنا کافی ہے۔

### خواص چہل کاف اکتالیس ہیں جن میں سے چند درج بیاض ہیں

**خاصیت ۱** اگر کوئی شخص ناحق کسی کو ستاتا ہے تو مظلوم اس کو سات مرتبہ کڑوے تیل پر پڑھ کر دم کرے اور وہ تیل داڑھی پر ملا کرے۔ و عورت سر کے بالوں پر

**خاصیت ۲** درد سر کے واسطے ماہ صفر کے آخری چہار شنبہ کو اس کا تعویذ لکھ کر رکھ چھوڑے اور سر پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

**خاصیت ۳** زیادتی بصارت کے لئے جمعہ کی رات میں گلاب کے پھول پر

سات مرتبہ دم کرے آنکھوں پر ملے بینائی زیادہ ہوگی۔

خاصیت ۴ اگر کسی کی داڑھ دکھتی ہو یا گردن میں درد ہو، داڑھ کے نیچے اور گردن میں باندھے۔

خاصیت ۵ درد جفت اندام کے لئے ہرن کی کھال یا جھلی پر لکھ کر بازو پر باندھے۔

خاصیت ۶ درد شکم کے لئے نمک پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور صاحب درد کو کھلائے۔

خاصیت ۷ بواسیر کے لئے بلی کی کھال پر لکھ کر گلے میں ڈالے۔

خاصیت ۸ درد سینہ کے لئے نہار منہ کسی ظرف میں لکھ کر اور دھو کر پئے، ایک ہفتہ تک۔

خاصیت ۹ اگر کسی شخص کو پھانسی یا قتل کے لئے لے جا رہے ہوں اس کے سر میں یا ٹوپی میں لکھ کر باندھ دیں قتل سے محفوظ رہے گا اگرچہ شیر کے سامنے ڈال دیا جائے۔

خاصیت ۱۰ دشمن کے ضرر کے دفعیہ کے لئے، دو شنبہ کی رات کو پرانے قبرستان میں بیٹھ کر چالیس مرتبہ پڑھے۔ دشمن ایذا پہنچانے سے عاجز ہو جائیگا۔

خاصیت ۱۱ اگر کسی کو کنوئیں میں بند کیا جائے روٹی پر لکھ کر ایک ہفتہ تک فقیر کو کھلا دی جائے۔ انشاء اللہ ہفتہ نہ گذرے گا رہا ہو جائے گا۔

---

[illegible] سب سے زیادہ مصیبت اور وحشت کوئیں میں تھا جو نہایت تنگ و تاریک ہوتا تھا۔ عوام کو بند کر دیا جاتا تھا۔ ... سب سے زیادہ وحشت کی قید ... [illegible] ... رہائی کے لئے ... مترجم



خاصیت ۱۲ عقیمہ (بانجھ) کیلئے غسل حیض کے بعد لکھ کر پلایا جائے فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔

خاصیت ۱۳ برائے تسخیر محبوب۔ محبوب کے نام کے ساتھ سفید کپڑے پر لکھ کر بازو پر باندھے محبوب پر محبت غالب ہوگی۔

خاصیت ۱۴ اگر کسی کو اپنے اوپر عاشق کرتا ہو، خون کبوتر سے لکھے کاغذ پر اور بازو پر باندھے۔

خاصیت ۱۵ اگر کسی کو گھر میں کسی سے کسی کو عداوت پیدا کرنی ہو۔ اگر شرعاً جائز ہو تو کرے ورنہ نہ کرے کہ گناہ عظیم ہے۔ ۱۴۰ مرتبہ نمک پر سات مرتبہ پڑھ کر اس گھر میں ڈال دے۔

خاصیت ۱۶ اگر کوئی شخص غیر مانوس شہر یا جنگل بیابان میں ہو با وجود اجنبیت کے سات مرتبہ پڑھنے سے لوگ اس سے مانوس ہو جائیں گے۔

خاصیت ۱۷ درازی عمر کے لیے سات سات دن کے بعد سات مرتبہ کنگھے پر پڑھ کر داڑھی میں کرے۔

خاصیت ۱۸ اگر کوئی شخص غائب اور لاپتہ ہو جمعہ کی رات میں خالی مکان بند بیٹھ کر چالیس مرتبہ پڑھے۔

## فصل دوم عملیات زائد از بیاض محمدی مطبوعہ منقول از قلمی نسخہ

۱ برائے امن خود اور اولاد خود از شر ظالماں و نیز برائے حفظ خود و خاندان خود از بت پرستی اس آیت کی کثرت ظالموں اور کفار کے تسلط و شر سے محفوظ رکھے گی۔ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِیْ وَبَنِیَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ

ظالم کے ہاتھ سے رہائی کیلئے | اس آیت کو خود بھی پڑھے اور اپنے گھر والوں کو بھی اس کے پڑھنے کی ہدایت کرے۔ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۝

کفار کی مغلوبیت اور مسلمانوں کے غلبہ کے لیے | رَبَّنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝ کی کثرت

ظالموں سے نجات کیلئے | رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۝

آنکھ کا درد دور کرنے کیلئے | ایک تعویذ پانی میں دھو کر پیئے اور ایک مقام درد پر باندھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يُوْسُفُ اَيُّهَا الصِّدِّيْقُ اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰى وَجْهِ اَبِيْ يَاْتِ بَصِيْرًا وَاْتُوْنِيْ بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝ فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝

کان کے درد کیلئے | ایک دھو کر پلائے اور ایک مقام درد پر باندھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِيْۤ اُذُنَيْهِ وَقْرًا فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ فَضَرَبْنَا عَلٰۤى اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ۝ قُلْ اُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ ۝

دانت کا درد دور کرنے کیلئے | یہ آیت پانی میں دھو کر پلائے بسم اللہ لکھ کر اِنَّا جَعَلْنَا فِيْۤ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝

سینہ کا درد دور کرنے کیلئے | ایک دھو کر پلائے اور ایک مقام درد پر باندھے۔ بسم اللہ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْۤ اَمْرِيْ ۝



خونی بواسیر اور درد کیلئے | ایک دھو کر پیئے اور ایک ٹھنڈی پر باندھے۔ اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

خونی و بادی بواسیر دور کرنے کیلئے | سات کاغذ کے پرزوں پر لکھے اور موم میں لپیٹ کر ایک گولی علی الصباح نہار منہ کھا جائے۔ انشاء اللہ نفع ہوگی۔ وہ یہ ہے۔ ١١ ٢٨١ ع ط ٥ ٥ ١ ط ١١١٨ ط م ٢ ھ

بچے کے رونے کیلئے | اگر بچہ بہت روتا ہو یہ آیت لکھ کر گلے میں باندھے شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۝ انشاء اللہ بچہ کو فوراً سکون ہوگا۔

فائدہ۔ فقیر کو اس آیت کا عمل مع نقش یا حفیظ حضرت سید امیر علی صاحب لکھنوی مہاجر مکی کی بیاض سے حاصل ہوا۔ بہ نظر فائدہ خلائق نقل کرتا ہوں بارہا آزمایا مجرب ہے۔ وہ یہ ہے۔

٧٨٦

| ٩ | ١٢ | ٨٩٨ | ٧٩ |
|---|---|---|---|
| ٨٩٧ | ف | ح | ١٣ |
| ٨١ | ظ | ی | ٧ |
| ١١ | ٦ | ٨٢ | ٨٩٩ |

دیگر۔ شیرخوار بچہ کے دانت آسانی سے نکلیں یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھیں اور یہی نقش نظر بند اور آسیب کے لئے بھی ہے اس نقش کے اوپر آیۃ مذکورہ بالا عند اللہ الاسلام تک لکھے اور نیچے لکھے۔ بحق یا حفیظ دارندہ این نقش را از جمیع بلیات ارضی و سماوی محفوظ دار۔

بچے کے رونے کے لیے | اُسْكُنْ بِعِزَّةِ اللّٰهِ اُسْكُنْ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ اُسْكُنْ بِجَلَالِ اللّٰهِ ۝ لکھ کر گلے میں باندھے۔ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

اگر بچہ ماں کی چھاتی نہ لیتا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر پانی میں دھو کر بچہ کو پلائیں۔ ست ہو گی انشاء اللہ تعالیٰ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا رَبُّکَ قَابٍ الحُبِّ وَحَشِیَ

**عورت کے اور دوسرے حیوانات کے دودھ کی زیادتی کیلئے** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ۝ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ۝ لکھ کر گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ کافی ہو گا۔

**بچے کے خواب میں ڈرنے کیلئے** وَجَعَلْنَا نَوْمَکُمْ سُبَاتًا وَجَعَلْنَا الَّیْلَ لِبَاسًا وَجَعَلْنَا النَّہَارَ مَعَاشًا پڑھ کر دم کرے اور لکھ کر گلے میں ڈالے۔

اگر بچہ ماں کے پیٹ سے گونگا پیدا [illegible] ہوا ہو ان حرفوں کو خشک زعفران اور گلاب سے لکھ کر اس بچہ کو کھلائے اللہ کے حکم سے گویا ہو گا۔

**گمشدہ اور بھاگے ہوئے کی بازیابی کیلئے** نیز فرزند نرینہ پیدا ہونے کیلئے رَبِّ ہَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ کا ورد کثرت سے رکھے

**بھاگے ہوئے اور گمشدہ کی بازیابی کیلئے** پوری سورۃ والضحیٰ کا اکتالیس بار پڑھنا مجرب ہے اور واسطے واپس لانے بھاگے ہوئے کے سورۃ والضحیٰ لکھے اس طریقہ سے کہ وَوَجَدَکَ ضَآلًّا فَہَدٰی کے بعد نام اس بھاگے ہوئے کا لکھے اس کے بعد تمام سورت لکھے اور اس تعویذ کو قرآن شریف میں رکھے مجرب ہے۔



ایضاً۔ اس کو لکھ کر کوری ہانڈی میں رکھے اسی وقت بھاگا ہوا واپس آ جائے وہ یہ ہے۔

ایضاً۔ مقبولیت اعمال اللہ کے نزدیک ہو اس آیت کی کثرت سے۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝

ایضاً۔ منقول از حضرت علی کرم اللہ وجہہ جو شخص قبرستان میں جا کر پوری قُلْ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ گیارہ بار پڑھ کر اس کا ثواب وہاں کے مردوں کو بخشے اس کو مردوں کی تعداد کے برابر ثواب دیا جائیگا اس روایت کو طبرانی نے فتح القدیر میں نقل کیا ہے۔

ایضاً۔ منقول از امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ جس کسی کو سخت مشکل پیش آئی ہو یا ظالم سے خوف زدہ ہو اس دعا کو باخلاص تمام کاغذ کے تین پرچوں یا تین پتوں پر لکھے اور آب جاری یا کنویں میں ڈالے اگر اسی وقت اس کی کار برآری نہ ہو تو قیامت کے دن میرا دامن پکڑے اور مجھ سے داد چاہے وہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ بسم اللّٰہ الملک الحق المبین من العبد الذلیل الی المولی الجلیل رب انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین ۝ بحرمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان تکشف عنی ھمی وحزنی وارفع عنی برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد و آلہ اجمعین الطیبین الطاہرین۔

## تالیف قلوب مردم و درازی عمر و حفاظت از جمیع بلاء

یہ دعا پڑھا کرے۔ اللھم اجعلنی محبوبا فی قلوب المؤمنین وطیلی عمر ومنشی من برحمتک یا ارحم الراحمین ۝

اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ يَّكْفُلُهٗ ؕ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَ
لَا تَحْزَنَ ؕ وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا ؕ

ان آیات مذکورہ تین ہزار مرتبہ پڑھنا ہے جتنے دنوں میں پڑھی جاسکے، نوچندی جمعرات سے شروع کرے ایک وقت معین اور تعداد معینہ کے ساتھ بعدہٗ تین سو مرتبہ سرمہ پر پڑھکر رکھ لے ایک ایک سلائی آنکھ میں لگائے جو بھی دیکھیگا تابع و مسخر ہوگا۔

ایضاً برائے تسخیر: مجرب اور بے نظیر ہے یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

نوچندی جمعرات کی رات سے (یعنی بدھ کا دن ہو اور جمعرات کی رات ہو) بعد فراغت امور ضروریہ خلوت میں بیٹھ کر مصلّے بچھا کر رو بقبلہ بیٹھے جس طرح تشہد میں بیٹھتے ہیں پھر کوئی درود شریف بعد وفاق پڑھے مگر گیارہ مرتبہ سے کم نہ ہو اور اسی قدر اخیر میں پڑھے اور درمیان میں یہ اسم بارہ سو مرتبہ پڑھے۔

بعد الفراغ بخشوع خضوع کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں اپنی درخواست پیش کرے۔ مقصود منظور ہوگی۔ یہ عمل بارہ دن کرے۔

**فائدہ:** اس عمل میں پوری احتیاط اکل و شرب اور پرہیز کی چاہئے۔ اکل حلال اور صدق مقال اور گوشت ہر قسم اور پیاز و لہسن و بدبودار اشیاء سے پرہیز لازمی ہے۔ اس عمل کو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی قدس سرہٗ نے بھی اپنی کتاب قول الجمیل میں لکھا ہے۔ مجرب و سریع التاثیر ہے ۱۲ مترجم۔

**ایضاً:** اس آیت کا تعویذ مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر ایک طالب اپنے بازو پر باندھے دوسرا مطلوب کو کھلائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔
عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ



## وہ مجرب عملیات جو پرانی بیاض محمدی

### مطبوعہ مولانا رحم الٰہی کی طرف منسوب ہیں،

بزمانہ قیام شہر میرٹھ میرے ایک پیر صاحب نے جو عملیات کے نہایت شائق ہیں اور عرصہ تک استاذی حافظ محمد ابراہیم خاں صاحب مظفر نگری مشہور عامل کی خدمت میں بھی رہے مجھ سے بیان کیا کہ میں نے یہ چند عملیات حب و تسخیر وغیرہ اس مطبوعہ بیاض میں سے نقل کیے ہیں۔ جو حضرت مولانا سید رحم الٰہی صاحب منگلوری نے اول شائع کی تھی اور بعد میں دستبردہ و مسودہ کر کے تلف کرادی۔ اتفاقاً ہاتھ آگئی تھی۔ تعجب ہے کہ برادر عزیز مولوی حفظ الحق صاحب دیوبندی والے قلمی نسخے میں جو خود حضرت مؤلف کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے اور مستند ہے۔ یہ عملیات موجود نہیں، ممکن ہے یہ عملیات بعد تلف کرادینے مطبوعہ رسالوں کے اس قلمی نسخہ میں سے بھی مولانا موصوف نے مکان سے نکال ڈالے ہوں اور یہ وہی عملیات حب و تسخیر ہوں جو یکجا بیاض میں [illegible] کے ساتھ درج تھا ہوں اور یہی باعث اتلاف بیاض مطبوعہ ہوں واللہ اعلم

قطع نظر اس سے کہ وہ بیاض اصل کے عملیات ہیں یا نہیں۔ ان عملیات کے مجرب و معتبر ہونے میں کلام نہیں۔ اس لئے میں عزیز موصوف پر حسن ظن کر کے بنظر استفادہ و افادہ خلق اللہ اس باب میں پیش کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ یہ بیاض ان شاء اللہ تعالیٰ اصلی اور مکمل بیاض محمدی ثابت ہوگی۔

الفقیر محمد احمد اللہ عمری شیخ عمری عفی اللہ عنہ عنہم وسائر المسلمین

**عمل برائے تسخیر:** وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ اِذْ تَمْشِيْٓ

وَاِذَا هُمْ يَمُوْ رُ ... الٰہی فلاں بنت فلاں بحبت فلاں بن فلاں (اگر مطلوب عورت ہو ورنہ بجائے بنت کے بن فلاں لکھے اگر مطلوب مرد ہو) بحبت فلاں بن فلاں فریفتہ شود بحق یا بدوح یا ودود ویا وہاب ... اجعل ... سماۃ سماۃ سماۃ سماۃ مولا موا ...

| ٦ | ٣ | ١٠ | |
|---|---|---|---|
| | ١١ | ٢ | ٧ |
| | ٣ | ٩ | ٨ |

ایضاً۔ مطلوب کے پاؤں کی خاک لیکر اس پر سورۂ اخلاص تیرہ مرتبہ پر پڑھے اور اس نقش کے ساتھ جلا دیں جھونک کر جلائے۔ نقش یہ ہے

زوجین کی اصلاح کے لئے

| ٦ | ٥ | ٥ |
|---|---|---|
| ٥ | ٥ | ٦ |
| ١ | ٦ | [illegible] |

میاں بیوی میں محبت ہو اور باہمی کشیدگی دور ہو۔ اور تسخیر اعداء کے لئے بھی مجرب ہے۔ نقش یہ ہے

ایضاً۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا خیالی هند کرتی ویا ماحی هند شد ق د یا دم لی نعتی قلب تلب فلاں بنت فلاں بحق ابراہیم واسحاق ویعقوب واسماعیل وجبرائیل واسرافیل وبحق داؤد بحق کھیعص۔ حمعسق طٰہٰ یٰسین والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم و محکر باز وپا بدے

ایضاً۔ قند پر دم کرکے محبوب کو کھلاوے فرمانبردار ہو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ساکن بحق جبرائیل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل واسماعیل واسحاق علیہم السلام وتوریت وانجیل وزبور وفرقان ومحمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ بہ برکت این اسماء وکلام ربانی دل وجان و ہفت اندام فلاں بنت فلاں برمن (یا بر فلاں بن فلاں اگر مطلوب مرد ہو) مسخر گردانی۔ اول اس عمل کی زکوٰۃ دے یعنی چار ہزار مرتبہ پڑھے۔ بعد ادائے زکوٰۃ شکر سرخ پر یکصد مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور محبوب کو کھلائے عاشق ودیوانہ وار ہو آزمودہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلَا اِلٰهُ اَيْنَمَا رِفِي لَهُ تَرَ يَشْهَدُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فلاں بنت فلاں کو مجھ بن کل نہ پڑے۔

ایضاً۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ ایک سو ایک بار پڑھ کر سرمہ پر دم کرے اور محبوب کے سامنے جائے مطیع ہو۔

| | | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|
| ٥ | ٣٠ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| ٣٠ | ٤ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| | | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

اگر تم چاہو کہ کسی کو اپنا عاشق زار اور مطیع بناؤ تو اس دائرہ کو مشک و زعفران سے لکھ کر رکھو اور ایک برتن میں گڑ رکھ کر نقش مذکور پانی کے چند قطروں میں دھو ڈالو۔ اور وہ پانی اس گڑ میں ملا دو پچیس روز اسی طرح کرو بعد پچیس دن کے اس گڑ کو خشک کرکے جس کو کھلائے مطیع ومسخر ہوگا۔

برائے موافقت زن وشوہر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا محیی الحمد للہ رب العالمین۔ بستم دل وزبان فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق الرحمٰن الرحیم بستم ہر دو گوش وہر دو چشم فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق مالک یوم الدین بستم دہان وزبان وہوش وحواس وعقل وآرام ونشستن وبرخاستن وجنبیدن فلاں بنت فلاں بحق ایاک نعبد وایاک نستعین۔ بستم ہر دو دست وہر دو پائے وخواب وبیداری ومردی شہوت او کہ ... مسخر دعاشق وفرمانبردار خود کرم

بحق اہدنا الصراط المستقیم۔ بستم بینی و ہر دو چشم فلاں بنت فلاں کرد بکشائیر بلیرمن۔
بحق صراط الذین انعمت علیہم۔ بستم پشت و شکم و سینہ و رود ہائے چپل و چہار
پرکالہ استخوان و سی و صد و شصت استخوان فلاں بنت فلاں
ہل حب فلاں بن فلاں بحق غیر المغضوب علیہم ولا الضالین آمین بستم ہمہ اندام
سیانی فلاں بنت فلاں مل حب فلاں بن فلاں کرد بکشاد رو دکا پر شود اقا برائے من۔

**ہدایت:۔** اس عمل کے لئے اول زکوٰۃ سورۂ فاتحہ کی دینی ضروری ہے اور
وہ یہ کہ بعد عشاء کی نماز کے پوری الحمد شریف مع پوری بسم اللہ کے سات روز
تک ایک ہزار مرتبہ پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف جو کہ نماز
میں پڑھتے ہیں۔ اس کو پڑھے۔ اس کے بعد عامل کے لئے اس عمل کو پڑھیں
ورنہ عامل مواخذۂ آخرت کے دنیا میں بھی روسیاہ و رذیل ہوں گے۔ اس کا
ضرور خیال رہے ۱۲ مترجم۔

| ۸ | ۱۳۳ | ۱۳۶ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۵ | ۲ | ۷ | ۱۳۴ |
| ۳ | ۱۳۸ | ۱۳۱ | ۶ |
| ۱۳۲ | ۵ | ۴ | ۱۳۷ |

ایضاً یہ نقش لکھ کر اپنے ساتھ رکھے دوبیتے

**زبان بندی و تسخیر دشمن کے لئے** جمعرات
کی پہلی ساعت میں یہ دو نقش لکھ کر ایک اپنے بازو
پر باندھے اور دوسرا کسی وزنی پتھر کے نیچے دبا
دے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن اور عیب بیں کی
زبان بند ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۱۶ لیہ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

یا وہاب
یا مطلوب

**دشمن عاجز و بے بس ہو** سات دن
متواتر روزہ رکھے اور بعد نماز ظہر گیارہ



ہزار بار یا قہار اول و آخر درود ذیل اکیس بار پڑھے ایک ہفتہ بلا ناغہ اللّٰھم
صل علیٰ محمد مثل وجہہ اللّٰھم صل علیٰ محمد فی الاولین و الآخرین و فی
الملاء الاعلیٰ الیٰ یوم الدین۔ ہر سو کی تعداد کے ختم پر دل میں خیال کرے
کہ آسمان سے ایک بجلی اور کڑک آ کر دشمن کی کل کائنات جلا کر پھونک گئی انشاء
اللہ تعالیٰ دشمن مقہور ہو گا۔

**فائدہ۔** بہتر یہ ہے کہ یہ عمل ذاتی خصومت کی بنا پر ہرگز نہ کرے۔ مگر جب
اس کی جان اس کی وجہ سے خود خطرے میں ہو اور شرعاً اس کی ہلاکت جائز ہو ۱۲ مترجم

**برائے فتوحات رزق** زکوٰۃ سورۂ مزمل۔ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے
اور دودھ چاول سے افطار کرے۔ اس کے بعد غسل کر کے لباس پاکیزہ زیب
تن کرے اور عطر و خوشبو اگر میسر ہو لگائے ورنہ خوشبودار پھول اپنے پاس
پڑھتے وقت رکھے اور مغرب و عشاء کے درمیان شروع کرے اول چاروں
قل مع بسم اللہ تین تین مرتبہ پڑھ کر مصلے کے چاروں طرف حصار کھینچ لے پھر
درود شریف جو نماز میں پڑھا جاتا ہے گیارہ بار پڑھے اور سورۂ مزمل پوری
مع بسم اللہ اکتالیس مرتبہ پڑھے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر
ختم کرے شروع کرنے سے پہلے تھوڑی شیرینی پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور
وہ شیرینی تقسیم کر دے یعنی بہ نیت ثواب بسوح پر فتوح حضرت قدس سرہٗ حضرت
غوث الاعظم۔ ایک چلہ یعنی چالیس روز کامل پڑھے اور چلے کے دوران پیاز و
لہسن و دیگر بدبودار اشیاء و گوشت ہر قسم کے پرہیز کرے بعد ادائے زکوٰۃ روزانہ
گیارہ بار سورۂ مزمل کو پڑھتا رہا کرے۔ بلا ناغہ اگر کسی دن ناغہ ہو جائے اگلے

